ذَلَّ طَلِّ فُ رَّ رُرَّ نِ رَّ ءَلِّ

ذَلَّ طَلِّ فُرَّ رُرَّ نِرَّ ءَلِّ

تِلَّ رُلَّ عُنَّ ءِنُّ بِمِّ ءِمَّ رِمَّ

تِلَّ رُلَّ عُنَّ ءِنُّ بِمِّ ءِمَّ رِمَّ

---

ةِوَّ رِوَّ ءَوَّ مُوَّ رَيَّ طَيَّ يَ يُّ

تِـوَّاور رِوَّ اور رَيَّ اور طَيَّ وغیرہ پڑھنا غلط ہے نون غُنّہ کی آواز نکالنی چاہیئے۔

مشقِ مخلوط

اَذًى لَّـهُـمْ + وَسَطًا لِّتَـكُـوْنُـوْا + رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ

غَفُوْرٌرَّحِيْمٌ + طَلْعٌ نَّضِيْدٌ + شَيْءٍ نُّكُرٍ

كَصَيِّبٍ مِّنَ السَّمَآءِ + مَآءٍمَّهِيْنٍ + اَمْرٍ مَّرِيْجٍ

شَيْطَانٍ رَّجِيْمٍ + بِسِقْتٍ لَّهَا + جَزَآءً لِّمَنْ

---

جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ + ذَكَرٍوَّاُنْثٰى + خَيْرًا يَّرَهٗ

حَمِيْمٌ وَّغَسَّاقٌ + سَاقِطًا يَّقُوْلُوْا + مُنَادِيًا يُّنَادِيْ

---

لَذِكْرٌلَّكَ + ظُلْمًا وَّزُوْرًا + مُبٰرَكٌ لِّيَدَّبَّرُوْا

خَيْرٍيُّوَفَّ + مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ + هُدًى وَّ

عَدْنٍ مُّفَتَّحَةً لَّهُمُ الْاَبْوَابُ + بَنَّآءٍ وَّغَوَّاصٍ

اَيَّامٍ نَّحِسَاتٍ لِّنُذِيْقَهُمْ + بَلٰٓؤٌا مُّبِيْنٌ + اِذًا لَّ

---

خَيْرًا مِّنْهُمْ + نُوْرًا نَّهْدِيْ + ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ

فَوَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ + قَوْمٌ مِّنْ قَوْمٍ

اَخْذَةً رَّابِيَةً + ثَمَرَةٍ رِّزْقًا + عَيْنًا يَّشْرَبُ

لُؤْلُؤٌ مَّكْنُوْنٌ + مَجْنُوْنٌ وَّازْدُجِرَ + حِطَّةٌ نَّغْفِرْ

---

شَرًّا يَّرَهٗ + وَلِيًّا يَّرِثُنِيْ + فِرَاشًا وَّالسَّمَآءَ

اِلًّا وَّلَا ذِمَّةً + قَاصِدًا لَّا تَّبَعُوْكَ + كُلٌّ لَّهٗ

وَجَعَلْنٰهَا رُجُوْمًا لِّلشَّيٰطِيْنِ + فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ

مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّجِبْرِيْلَ + ءَاَعْجَمِيٌّ وَّعَرَبِيٌّ

---

غُزًّى لَّوْ + لَحَقٌّ مِّثْلَ + رَيْبٍ مِّمَّا + خَيْرٌ مِّمَّا

رَحْمَةً مِّنَّا + وَلِكُلٍّ وِّجْهَةٌ + اَيًّا مَّا تَدْعُوْا

لَعِلْمٌ لِّلسَّاعَةِ + نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبُوْا

هَمَّازٍمَّشَّآءٍ + غِلًّا لِّلَّذِيْنَ + لِقَوْمٍ يَّذَّكَّرُوْنَ

# قَاعِـــدَهْ نَمْبَرْ ۳۰

پانچ حرفوں کا آپس میں ملنا

دُرْ دُرِّ دُرِّيْ دُرِّيٌّ دُرِّيٌّ يُّوْ +

كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُّوْقَدُمِنْ + حَقٌّ لِّلسَّآئِلِ +

# قَاعِـــدَهْ نَمْبَرْ ۳۱

چھ حرفوں کا آپس میں ملنا

رِلُّ رِلُّجْ رِلُّجِّ رِلُّجِّيْ رِلُّجِّيٍّ رِلُّجِّيٍّ يَّغْ

فِيْ بَحْرٍ لُّجِّيٍّ يَّغْشٰهُ

اس کے سوا صرف ایک اور مثال چھ حرفوں کے آپس میں ملنے کی قاعدہ نمبر ۳۳ میں آتی ہے ان دو کے سوا اور کوئی مثال چھ حرفوں کے ملنے کی مجھے قرآن شریف سے نہیں ملی اور نہ چھ حرفوں سے زیادہ کی

# قَاعِـــدَهْ نَمْبَرْ ۳۲

اِدغام

جزم والے حرف کے بعد اگر تشدید والا حرف آجائے تو جزم والے حرف کو چھوڑ کر تشدید والے حرف کیساتھ ملاؤ اور اگر تشدید والا حرف وٓ یا یٓ ہو اور درمیان میں نٓ آجائے تو ملاتے وقت نون غُنّہ کی آواز نکالو۔ باریک قلم سے تلفّظ نیچے لکھ دیئے گئے ہیں۔

قَدْ تَّ وَدْ تُّ اِذْ ظَّ كُنْ لَّ مِنْ لَّ اَنْ لَّ

قَتَّ وَتُّ اِظَّ كُلَّ مِلَّ اَلَّ

صَوْوَّ اَوْوَّ لَتْ دَّ لُقْكُّ هَلْ لَّ وَوْوَّ

صَوَّ اَوَّ لَدَّ لُكُّ هَلَّ وَوَّ

مِنْ وَّ　مَنْ يُّ　لَنْ يَّ　اَنْ يُّ　مِنْ وُّ

مِوَّ اور مَيُّ اور لَيَّ وغیرہ پڑھنا غلط ہے نون غنّہ کی آواز نکالنی چاہئے۔

عَنْ مَّ　مَنْ نَّ　اِنْ مَّ　مِنْ مُّ　كُمْ مِّ　كَبْ مَّ

عَمَّ　مَنَّ　اِمَّ　مِمُّ　كُمِّ　كَمَّ

مشقِ مخلوط

قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ + رَاوَدْتُّهٗ + اِذْ ظَّلَمُوْا + اَحَطْتُّ

يَكُنْ لَّهُنَّ + مِنْ لَّدُنْكَ + عَصَوْا وَّ كَانُوْا + هَلْ لَّنَا

عَفَوْا وَّ قَالُوْا + تَسْتَطِعْ عَّلَيْهِ + اٰوَوْا وَّ نَصَرُوْا +

---

مِنْ وَّرَآئِهِمْ + مَنْ يُّنَشَّؤُا + لَنْ يَّضُرُّوا اللّٰهَ

عَنْ مَّوَا + مَنْ نَّكَثَ + لَنْ يُّؤَخِّرَ اللّٰهُ + مِنْ وَّلِيٍّ

فِيْ مَعْزِلٍ يّٰبُنَيَّ ارْكَبْ مَّعَنَا + اَنْ يُّمِدَّكُمْ

---

مِنْ يَّوْمٍ + مِنْ مَّآءٍ + مِنْ وَّالٍ + مِنْ وُّجْدِكُمْ

اَنْ يُّحْيِ ـيَ الْمَوْتٰى + عَبَدْتُّمْ + قُلْ لَّآ اَسْئَلُكُمْ

لَنْ يَّجْعَلَ + مِنْ رُّوْحِيْ + اَنْ لَّيْسَ + اَنْ لَّا + اِنْ يَّاْ

---

عَبَدْتَّ + قُلْ رَّبِّ + مَهَّدْتُّ + اِنْ مَّسَّهُ الشَّرُّ

مِنْ رَّبِّهِمْ + عَجِّلْ لَّنَا + بَلْ لِّلّٰهِ + مِنْ مُّدَّكِرٍ

يُبَيِّنْ لَّنَا + مَنْ يَّتَّبِعُ + يُوَجِّهْهُ + اَمَّنْ لَّا

يَهِدِّيْٓ اِلَّآ اَنْ يُّهْدٰى + نُطْفَةً مِّنْ مَّنِيٍّ يُّمْنٰى

---

قُلْ لَّنْ يُّصِيْبَنَا + عَنْ مَّنْ يَّشَآءُ + لَكُمْ مِّنْ

مَّلْجَاٍ يَّوْمَئِذٍ وَّ + مِمَّنْ يَّنْقَلِبُ + يَاْتِيْهِمْ

مِّنْ نَّبِيٍّ + فَهُمْ مِّنْ مَّغْرَمٍ مُّثْقَلُوْنَ +

---

كَاَيِّنْ مِّنْ نَّبِيٍّ + مِنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ + عَلٰى هُدًى

مِّنْ رَّبِّهِمْ + مِمِّمَّمَّ + اُمَمٍ مِّمَّنْ مَّعَكَ +

مِمْ مِمْ مَمْ مَ

---

لُكُمَّا + نَخْلُقْكُّمْ مِّنْ مَّآءٍ مَّهِيْنٍ + ظِلٍّ مِّنْ

يَّحْمُوْمٍ + لُمِّرَّبِّلْ + تَنْزِيْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ

# قَاعِــــدَہْ نَمْبَرْ ۳۳

مدِّ انقلابی اور مدِّ مُدغم

مد کے بعد اگر جزم والا یا تشدید والا حرف آئے تو اُس مد والے حرف کو لمبا کر کے اُس سے ملاؤ۔ رُوْنِّيْ اور جُوْنِّيْ کا تلفّظ رُنِّيْ اور جُنِّيْ نہیں بلکہ دونوں جگہ واؤ لمبی ہو کر بولے گی۔

آٰلْ + آٰلْئٰنَ وَقَدْ عَصَيْتَ قَبْلُ۔

---

ءآذَّ + عَآنِّ + هَآمَّ + وَآبِّ + ضَآرٍّ

مشقِ مخلوط

قُلْ ءآلذَّكَرَيْنِ + تَتَّبِعَآنِّ + مُدْهَآمَّتٰنِ + شَرَّ الدَّوَآبِّ + غَيْرَ مُضَآرٍّ + ضَآلًّا + كَآفَّةً + حَآجَّه

آلّٰ + ءآلّٰ + صٓفّٰتٍ + آللّٰهُ + ءآللّٰهُ

حَآضُّوْ + آمِّيْ + حَآدُّوْ + مَآسَّا + رُوْآنِّيْ

مشقِ مخلوط

تَحَآضُّوْنَ + آمِّيْنَ + يُحَآدُّوْنَ اللّٰهَ + يُوَآدُّوْنَ

اَنْ يَّتَمَآسَّا + تَاْمُرُوْآنِّيْ + ضَآرِّيْنَ + حَآفِّيْنَ

تِصَآخَّ + حَآدَّلَّ + تِظَآنِّيْ + حَآجُّوْنِّيْ

مشقِ مخلوط

جَآءَتِ الصَّآخَّةُ + حَآدَّاللّٰهَ + مَنْ يُّشَآقِّ اللّٰهَ

وَالْمُشْرِكٰتِ الظَّآنِّيْنَ + وَلَاالضَّآلِّيْنَ + اَيُّهَا

الضَّآلُّوْنَ + قَالَ اَتُحَآجُّوْنِّيْ فِى اللّٰهِ وَقَدْ هَدٰنِ

# قَاعِــدَهْ نَمْبَرْ ۳۴

حروف مقطّعات

یہ قاعدہ نمبر ۳۱ کی دوسری مثال ہے۔

جس حرف پر مد ہے اُس کا نام لو اور نام کو لمبا کر کے پڑھو۔ جس حرف پر کھڑی زبر ہے اس کو مطابق قاعدۂ نمبر ۱۴ کھڑی زبر والے حرف کی طرح پڑھو۔ الف خالی ہے لیکن اُس کا بھی نام لو۔ تشدید والے حرف کے ساتھ اُس سے پہلے حرف کو لمبا کر کے ملا دو۔ طٰسٓمّٓ کا تلفظ طاسین میم نہیں ہے بلکہ طاسِیم مِیم ہے۔ باریک قلم سے ہر ایک کا تلفظ اُسکے نیچے لکھ دیا گیا ہے۔

| نٓ | قٓ | صٓ | حٰمٓ | یٰسٓ | طٰسٓ |
|---|---|---|---|---|---|
| نُوْنْ | قَافْ | صَادْ | حَامِیْمْ | یَاسِیْنْ | طَاسِیْنْ |

| طٰهٰ | عٓسٓقٓ | كٓهٰيٰعٓصٓ | الٓرٰ |
|---|---|---|---|
| طَاهَا | عَیْنْ سِیْنْ قَافْ | کَافْ هَا یَا عَیْنْ صَادْ | اَلِفْ لَامْ رَا |

| الٓمّٓ | طٰسٓمّٓ | الٓمّٓرٰ | الٓمّٓصٓ |
|---|---|---|---|
| اَلِفْ لَامْ مِیْمْ | طَاسِیْمْ مِیْمْ | اَلِفْ لَامْ مِیْمْ رَا | اَلِفْ لَامْ مِیْمْ صَادْ |

## قَاعِدَهْ نَمْبَرْ ۳۵ نُونِ قُطنی

اس چھوٹے سے نون سے پہلے جو الف ہو وہ نہیں بولتا لہٰذا اُس سے پہلے زبر والے حرف کو لمبا نہ کریں تلفظ نیچے لکھ دیا گیا ہے۔

| خَيْرَا ِۨالْوَصِيَّةُ | + | نُوْحُ ِۨابْنَهٗ | + | شَيْـًٔا ِۨاتَّخَذَ |
|---|---|---|---|---|
| خَيْرَنِلْوَصِيَّةُ | | نُوْحُ نِبْنَهٗ | | شَيْ ءَ نِتَّخَذَ |

## قَاعِدَهْ نَمْبَرْ ۳۶ چھوٹی میم

بَ سے پہلے اگر جزم والا نونْ یا تنوینً ہو تو بجائے نون کی آواز کے میم کی آواز نکالو۔ ایسے موقع پر ایک چھوٹی سی میم اوپر پڑی ہوتی ہے۔ یاد رہے کہ بَ سے پہلے حرکت والے نون کی آواز حسب حال رہے گی جیسے هَلْ اُنَبِّئُكُمْ سپارہ ۶ ع ۱۴

| يَنْۢبُوْعًا | نَفْسٍۢ بِمَا | خَبِيْرًۢا بَصِيْرًا | رَجْعٌۢ بَعِيْدٌ |
|---|---|---|---|
| يَمْبُوْعً | نَفْسِمْ بِمَا | خَبِيْرَمْ بَصِيْرً | رَجْعُمْ بَعِيْدٌ |

## قَاعِدَهْ نَمْبَرْ ۳۷ وقف کرنا

بچّے کو بتلائیں کہ جس حرف کے بعد علاماتِ ذیل میں سے کوئی علامت آجائے اور وہ حرف متحرک ہو تو اُس کی زبر یا زیر یا پیش کو معدوم سمجھ کر اُس کے ساتھ اُس سے پہلے حرف کو ملا کر اُس کو ساکن کر دو، مگر متحرک نہیں اور اُس پر جزم ہے تو وہی صورت رہے گی۔ گول تَ ہے سے بدل جائیگی لمبی تَ ہے سے نہیں بدلیگی دو زبر کے بعد جو خالی الف ہے وہ بولیگا اور صرف ایک زبر پڑھی جائیگی۔ اگر الف سے پہلے ایک ہی زبر ہے تو وہی صورت رہے گی۔ دو زبر کے بعد خالی یےؔ الفؔ سے بدل جائیگی۔ ہر ایک کی مثال کے نیچے باریک قلم سے اُسکا تلفظ لکھ دیا گیا ہے۔

| ○ علامتِ آیت | م علامتِ وقفِ لازم | ج علامتِ وقفِ جائز | ط علامتِ وقفِ مطلق |
|---|---|---|---|

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رُسُلِ ○ | وَالِدَتِكَ م | غَيْرِهٖ ○ | لَهَبٍ ○ | دَلْوَهٗ ط |
| رُسُلْ | وَالِدَتِكْ | غَيْرِهْ | لَهَبْ | دَلْوَهْ |
| حَافِظٌ ○ | هُوَ ط | فَنَسِيَ ○ | صٰدِقِيْنَ ○ | عَظِيْمٌ ○ |
| حَافِظْ | هُوْ | فَنَسِيْ | صٰدِقِيْنْ | عَظِيْمْ |
| فِيْهِ ط | شَيْءٍ ط | يُنْفِقُوْنَ ○ | تَعْلَمُوْنَ ○ | شَكُوْرٍ ○ |
| فِيْهْ | شَيْءْ | يُنْفِقُوْنْ | تَعْلَمُوْنْ | شَكُوْرْ |
| اُمُوْرُ ○ | اَلْبَابِ ○ | ضَلٰلٍ ○ | زَوْجٰنِ ○ | شُهَدَآءَ ط |
| اُمُوْرْ | اَلْبَابْ | ضَلٰلْ | زَوْجٰنْ | شُهَدَآءْ |
| عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا ط | | رَقِيْبًا ○ | ضُحًى ○ | مُصَلًّى ○ |
| عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓءْ | | رَقِيْبَا | ضُحَا | مُصَلَّا |
| اَبٰى ○ | قُوَّةً ط | ثَمٰنِيَةٌ ○ | كُوِّرَتْ ○ | تَنْهَرْ ○ |
| اَبٰ | قُوَّهْ | ثَمٰنِيَهْ | كُوِّرَتْ | تَنْهَرْ |
| فَحَدِّثْ ○ | ذِكْرِيْ ○ | | زَكَـرِيَّا ○ | قَوَارِيْرَا ○ |
| فَحَدِّثْ | ذِكْرِيْ | | زَكَـرِيَّا | قَوَارِيْرَا |
| تَهْتَدُوْا ط | بَرْقٌ ج | مُلْكٌ م | لَهْوٌ ط | شَاْنٍ ○ |
| تَهْتَدُوْا | بَرْقْ | مُلْكْ | لَهْوْ | شَاْنْ |
| قِسْطِ ج | اِيَّايَ ط | مَثْوَايَ ط | فِيْهِنَّ ط | جَآنٌّ ○ج |
| قِسْطْ | اِيَّايْ | مَثْوَآيْ | فِيْهِنّ | جَآنّ |

نِسَآءً ج نِسَآءَا + نِدَآءً ط نِدَآءَا + جُزْءًا ط جُزْءَا + تُقٰىةً ط تُقٰهْ

## ۛ لا والی آیت پر وقف کرنا

اگرلا والی آیت پر وقف نہ کرنا ہو تو آیت کی علامت کو معدوم سمجھیں اور حسب معمول مطابق قواعد گزشتہ ملا کر یا بغیر ملائے جیسی صورت ہو اُس طرح پڑھیں اور اگر وقف کرنا ہو تو اس کی تین صورتیں ہیں پہلی صورت یہ ہے کہ وقف کرنے کے بعد اگر آیت کے بعد مشدّد حرف ہے تو اس حرف کی تشدید کو معدوم سمجھیں مثالیں ذیل میں ہیں ہر مثال کے نیچے دونوں طرح کے تلفظ باریک قلم سے لکھ دیئے گئے ہیں۔

غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۙ وَّالْمُحْصَنٰتُ + كُلَّ كَفَّارٍ عَنِيْدٍ ۙ

(۱) وقف نہ کرنے کی صورت میں رَحِيْمَوَّ لْمُحْ (۲) وقف کرنے کی صورت میں رَحِيْمَا ۙ وَلْمُحْ (۱) عَنِيْدِ مَّنَّا

مَّنَّاعٍ لِّلْخَيْرِ + وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ نَّاعِمَةٌ ۙ لِّسَعْيِهَا

(۲) عَنِيْدْ ۙ مَنَّا (۱) نَاعِمَتُلِّسَعْيِهَا (۲) نَاعِمَهْ ۙ لِسَعْيِهَا

رَاضِيَةٌ ۙ فِيْ جَنَّةٍ عَالِيَةٍ ۙ لَّا تَسْمَعُ + وَلَا يَسْئَلُ

(۱) رَاضِيَةٌ فِيْ (۲) رَاضِيَهْ ۙ فِيْ (۱) عَالِيَتِلَّا تَسْمَعُ (۲) عَالِيَهْ ۙ لَا تَسْمَعُ

حَمِيْمٌ حَمِيْمًا ۙ يُّبَصَّرُوْنَهُمْ + اِلَّا قَلِيْلًا ۙ نِّصْفَهٗ

(۱) حَمِيْمَيُّبَصَّ (۲) حَمِيْمَا ۙ يُبَصَّ (۱) قَلِيْلَنِّصْ (۲) قَلِيْلَا ۙ نِصْ

### دُوسری صورت

یہ ہے کہ وقف کرنے کے بعد اگر آیت کے بعد الف لام ہے یا نُون قُطنی ہے اور اُس کے بعد زبر والا حرف ہے تو الف پر زبر سمجھیں اور نُون قُطنی کو مع اُس کی زیر کے معدوم سمجھیں دونوں طرح کے تلفّظ نیچے لکھ دیئے گئے ہیں۔ وقف نہ کرنے کی صورت میں قاعدہ نمبر ۳۵ کا دھیان رہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

(۱) عَالَمِيْنَرَّحْ (۲) عَالَمِيْنْ ۙ اَرَّحْ

فَلَآ اُقْسِمُ بِالْخُنَّسِ ۙ الْجَوَارِ الْكُنَّسِ + اِرَمَ ذَاتِ

(۱) خُنَّسِلْجَوَا (۲) خُنَّسْ ۙ اَلْجَوَا

الْعِمَادِ ۙ الَّتِيْ + هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۙ الَّذِيْنَ +

(۱) عِمَادِلَّتِيْ (۲) عِمَادْ ۙ اَلَّتِيْ (۱) مُتَّقِيْنَلَّذِيْنَ (۲) مُتَّقِيْنْ ۙ اَلَّذِيْنَ

عَرْضًا ۙ اِلَّذِيْنَ + خَبِيْرًا ۙ اِلَّذِيْ + يَوْمًا يَّجْعَلُ

(۱) عَرْضَنِلَّذِيْنَ (۲) عَرْضَا ۙ اَلَّذِيْنَ (۱) خَبِيْرَنِلَّذِيْ (۲) خَبِيْرَا ۙ اَلَّذِيْ

الْوِلْدَانَ شِيْبَا ۨ ۚ السَّمَآءُ + مُعْتَدٍ مُّرِيْبِ ۨ ۚ الَّذِيْ

(۱) شِيْبَنِسَّمَآءُ (۲) شِيْبَا ۚ اَلسَّمَآءُ (۱) مُرِيْبِنِلَّذِيْ (۲) مُرِيْبْ ۚ اَلَّذِيْ

سپارہ ۳ سورۂ آلِ عمران میں اگر الٓمّٓ ۚ اللّٰهُ پر وقف کرنا ہو تو اُسی طرح الف پر زبر سمجھیں اگر وقف نہ کرنا ہو تو اُس کا تلفّظ یوں ہوگا اَلِف لَآمْ مِيْ مَ اللّٰهُ مِيْمْ مَ اللّٰهُ پڑھنا غلط ہے وقف کرنے کا تلفّظ یہ ہے اَلِف لَآمْ مِيْمْ ۚ اَللّٰهُ

## تیسری صورت

یہ ہے کہ وقف کرنے کے بعد دیکھیں کہ اگر آیت کے بعد نہ الف لام ہے نہ حرفِ مشدّد ہے بلکہ صرف خالی الف ہے تو اُس الف کے بعد اگر مابعد ساکن مضموم ہے تو اُس الف پر پیش دیں اور اگر مابعد ساکن مکسور ہے تو اُس الف کے نیچے زیر دیں اور اگر اُس الف کے ساتھ نُون قُطنی بھی ہے تو اُس نُون قُطنی کو مع اُس کی زیر کے معدوم سمجھیں۔ وقف کرنے یا نہ کرنے دونوں کا تلفّظ نیچے لکھ دیا گیا ہے۔

هٰرُوْنَ اَخِي ۚ اشْدُدْ بِهٖٓ اَزْرِيْ + يٰٓاَيَّتُهَا النَّفْسُ

(۱) اَخِشْدُدْ (۲) اَخِيْ ۚ اُشْدُدْ

الْمُطْمَئِنَّةُ ۚ ارْجِعِيْٓ اِلٰى رَبِّكِ + اِنَّ اَبَانَا لَفِيْ

(۱) مُطْمَئِنَّ تُرْجِعِيْ (۲) مُطْمَئِنَّةْ ۚ اِرْجِعِيْ

ضَلٰلٍ مُّبِيْنِ ۨ ۚ اقْتُلُوْا يُوْسُفَ + فَلَمَّا جَآءَهُمْ

(۱) مُبِيْنِ نِقْتُلُوْ (۲) مُبِيْنْ ۚ اُقْتُلُوْ

نَذِيْرٌ مَّا زَادَهُمْ اِلَّا نُفُوْرَا ۨ ۚ اسْتِكْبَارًا فِى الْاَرْضِ

(۱) نُفُوْرَنِسْتِكْبَارً (۲) نُفُوْرَا ۚ اِسْتِكْبَارً

# قَاعِدَهْ نَمْبَرْ ۳۸

## یائے مجہول

کھڑی زیر کے بعد جب خالی دندانہ ہو تو وہاں یائے مجہول کی آواز نکالو لیکن ایسا مقام تمام قرآن شریف میں صرف ایک ہی ہے اور وہ سپارہ ۱۲ سورۂ ہود رکوع ۴ میں مَجْرٖىهَا ہے اس کا تلفّظ مَجْرِیْ ہا نہیں بلکہ مَجْرے ہا ہے۔

# قَاعِدَهْ نَمْبَرْ ۳۹

## متعلق رسم خط

ذیل کے مقامات میں صاد پر ایک چھوٹا سا سین لکھا ہوتا ہے اِن مقامات میں خواہ صاد کی آواز سے پڑھیں خواہ سین کی آواز سے دونوں طرح جائز ہے۔ س۲۔ بقرہ ع ۳۲ یَبْصُۜطُ+ س۸۔ اعراف ع ۹ بَصْۜطَةً + س ۲۷۔ طُور ع ۲۔ ھُمُ الْمُصَۜيْطِرُوْنَ+ س ۳۰۔ الغاشیہ بِمُصَۜيْطِرٍ+ سپارہ ۱۷ سورۂ انبیاء میں نُنْجِی الْمُؤْمِنِيْنَ کو یوں لکھتے ہیں نُـۨجِی الْمُؤْمِنِيْنَ

# قَاعِــــدَہْ نَمْبَرْ ۴۰

## الف زائدہ (رسم خط)

یہ معلوم ہے کہ بموجب قاعدۂ نمبر ۱۰ زبر والے حرف کے بعد اگر خالی الف ہو تو وہ الف اُس زبر والے حرف سے مل کر لمبا ہو کر بولیگا جیسے فَا اور وَا اور مَا وغیرہ۔ اور اگر ایسے الف کے بعد کوئی جزم والا یا کوئی مشدّد حرف آجائے تو بموجب قاعدۂ نمبر ۱۹ و ۲۳ یہ الف نہیں بولے گا۔ اِس صورت میں یہ الف خالی حروف میں شمار ہوگا۔ جیسے فَادْءُ اور وَالَّذِيْنَ وغیرہ۔ لیکن قرآن شریف میں بعض مقامات ایسے بھی ہیں کہ خالی الف سے پہلے زبر والا حرف ہے اور بعد میں کوئی جزم والا یا تشدید والا حرف بھی نہیں لیکن پھر بھی یہ الف نہیں بولتا۔ ایسے الف کو الف زائدہ کہتے ہیں اس قسم کے تمام مقامات ذیل میں جمع کر دیئے گئے ہیں اور الف زائدہ پر اِس قسم کا x نشان ڈال دیا گیا ہے قاعدہ ختم کرنے کے بعد بچے کے قرآن شریف پر اِن تمام مقامات کے الف زائدہ پر سُرخ روشنائی سے یہی نشان ڈال دیا جائے اور اسے کہہ دیا جائے کہ یہ الف نہیں بولتا اور اس کا نہ بولنا قاعدہ کے خلاف ہے لہٰذا اِس الف سے پہلے زبر والے حرف کو لمبا کر کے مت پڑھو۔

نوٹ :۔ جو قرآن شریف مطابق تحریر صفحہ ۶۰ قاعدہ ہذا دفتر قاعدۂ یسّر نا القرآن قادیان سے چھپ کر شائع ہوا ہے اس میں ان تمام مقامات کے الف زائدہ پر یہ نشان x ڈال دیا گیا ہے۔

س ۴۔ آل عمران۔ ع ۱۵ اَفَائِنْ مَّاتَ+ س ۴۔ آل عمران ع ۱۷ لَاۡاِلَى اللّٰهِ+ س ۶ مائدہ ع ۱۵ اَنْ تَبُوْٓءَاۡ+ س ۷ انعام ع ۴۔ مِنْ نَّبَاۡئِ الْمُرْسَلِيْنَ + س ۱۰۔ التوبہ ع ۷۔ لَاۡ اَوْضَعُوْا+ س ۱۲ ہود ع ۶۔ اِنَّ ثَمُوْدَاۡ كَفَرُوْا+ س ۱۳۔ رعد ع ۴۔ اُمَمٌ لِّتَتْلُوَاۡ عَلَيْهِمُ الَّذِيْ+ س ۱۵۔ کہف ع ۲۔ لَنْ نَّدْعُوَاۡ مِنْ دُوْنِهٖ+ س ۱۵ کہف ع ۵۔ لٰكِنَّاۡ هُوَ اللّٰهُ۔ س ۱۷ الانبیاء ع ۳۔ اَفَاۡئِنْ مِّتَّ+ س ۱۹ فرقان ع ۴۔ ثَمُوْدَاۡ وَ اَصْحٰبَ الرَّسِّ+ س ۱۹ نمل ع ۲ لَاۡ اَذْبَحَنَّهٗ س ۲۰۔ عنکبوت ع ۴۔ عَادًا وَّ ثَمُوْدَاۡ+ س ۲۱۔ الروم ع ۴ مِنْ رِّبًا لِّيَرْبُوَاۡ فِيْ+ س ۲۳۔ والصّٰفّٰت ع ۲ اِنَّ مَرْجِعَهُمْ لَاۡاِلَى الْجَحِيْمِ+ س ۲۶۔ محمدؐ ع ۱ وَلٰكِنْ لِّيَبْلُوَاۡ بَعْضَكُمْ+ س ۲۶۔ محمدؐ ع ۴۔ وَ نَبْلُوَاۡ اَخْبَارَكُمْ+ س ۲۷۔ نجم ع ۳۔ وَ ثَمُوْدَاۡ فَمَا+ س ۲۸ حشر ع ۲ لَاۡ اَنْتُمْ+ س ۲۹۔ دہر ع ۱ سَلٰسِلَاۡ وَ اَغْلٰلًا وَّ سَعِيْرًا+ س ۲۹ دہر ع ۱ قَوَا رِيْرَاۡ مِنْ فِضَّةٍ+ اور مَلَاۡئِهٖ تمام قرآن شریف میں ہر جگہ الف زائدہ کیساتھ آتا ہے۔ اور لفظ اَنَاۡ کو ہر جگہ اَنَ کر کے پڑھنا چاہیئے۔ فقط تَــــمَّــــتْ

## اِطّلاع

واضح ہو کہ چونکہ قاعدۂ ہٰذا یعنی قاعدۂ یسّر نا القرآن کے ذریعہ سے بچّے میں آنکھوں سے دیکھ کر اور پہچان کر اور قواعد کے مطابق پڑھنے کی لیاقت اور استعداد پیدا ہوتی ہے اور پُرانی طرزِ تعلیم کی طرح اسے طوطے کی طرح قرآن شریف کی آیات کو رٹوایا اور حفظ نہیں کرایا

جاتا اس لئے اس قاعدہ کو پڑھنے کے بعد اگر بچہ قرآن شریف پڑھتے وقت ایسے مقام پر اٹکے یا غلط پڑھے جہاں اعراب اپنے اپنے حروف پر نہ ہوں بلکہ آگے پیچھے ہوں تو یہ بچّے کا قصور نہ ہوگا بلکہ کاتب کا قصور ہوگا کیونکہ بچّے نے تو ویسا ہی پڑھنا ہے جیسا لکھا ہوُا ہے۔ اکثر قرآن شریف دیکھے گئے ہیں کہ خوشخط بھی ہوتے ہیں اور صحیح ہوتے ہیں لیکن انکی لکھائی میں یہ بڑا نقص ہے کہ کاتب نے صرف ظاہری سجاوٹ کے لئے اکثر جگہ خالی مقامات کو دوسرے حروف کے اعراب اور کششوں سے پُر کر دیا ہے نیز حروف اور الفاظ کو اوپر نیچے لکھ دیا ہے اس طرح ایک حرف کا اعراب دوسرے حرف پر جا پڑتا ہے جس سے بچّے کو پڑھنے میں بہت دقّت پیش آتی ہے جن لوگوں کو کثرتِ تلاوت کی وجہ سے قرآن شریف قریب حفظ کے ہوتا ہے انکو یہ نقص محسوس نہیں ہوتا لہٰذا اس جگہ بطور نمونہ چند مثالیں نہایت خوشخط قرآن شریفوں میں سے اس قسم کی مشتبہ کتابت کی دی جاتی ہیں اور ساتھ ہی ہر مثال کو قاعدہ یسّر نا القرآن کی طرزِ کتابت پر صحیح کر کے بھی لکھ دیا گیا ہے تا کہ دونوں کتابتوں میں جو فرق ہے وہ بیّن طور پر ظاہر ہو جائے۔ وھو ھذا۔

لَكِرِهُوْنَ لَـكٰرِهُوْنَ + لِمَنْ لِمَنْ + حٰمٓ حٰمٓ + حُجُرٰتِ حُجُرٰتِ

حَجِّ حِجَجٍ + صَلٰوةَ صَلٰوةَ + سَاَلْتُمُوْهُمْ سَاَلْتُمُوْهُمْ + يَجْعَلَ يَجْعَلْ

جلی خط کے قرآن شریفوں میں یہ نقص اور بھی زیادہ ہے کیونکہ انکی لکھائی زیادہ گنجان ہے جس سے اعراب اپنی اپنی جگہ پر نہیں رہے۔ باریک خط کا قرآن شریف جس کے اعراب اپنے اپنے حروف کے ساتھ ہوں ایسے گنجان موٹے خط کے قرآن شریف سے جس کے اعراب آگے پیچھے ہو گئے ہوں۔ بچّوں اور نومسلموں کے لئے بدرجہا بہتر ہے۔ اور جن قرآن شریفوں کے الفاظ سرکاری لکھائی کی طرز پر جدا جدا ہوتے ہیں انمیں بھی یہ نقص موجود ہے۔ کیونکہ بیچ میں سفید جگہ چھوڑنے کے لئے الفاظ کو سُکیڑ کر لکھا گیا ہے جس سے اعراب اپنی اپنی جگہ سے ٹل گئے ہیں چونکہ مجھے باوجود بہت تلاش کے ایسا قرآن شریف کوئی نہیں ملا جس میں اعراب کو اپنے اپنے حروف کے ساتھ رکھنے کا التزام کیا گیا ہوتا کہ میں اس کا پتہ بچّوں کے فائدہ کے لئے قاعدۂ یَسّر نا القرآن میں لکھ دیتا۔ لہٰذا مدّت سے میرا ارادہ تھا کہ ایک قرآن شریف قاعدہ یسرنا القرآن کی طرز کتابت پر اپنے ہاتھ سے لکھوں جس کے اعراب اپنے اپنے حروف کے ساتھ ہوں اور آگے پیچھے نہ ہوں نیز حروف اور الفاظ ایک دوسرے پر چڑھے ہوئے نہ ہوں تا کہ بچّوں اور نومسلموں کے لئے راستہ صاف ہو جائے۔ سو خدا تعالیٰ کی توفیق سے ایسا قرآن شریف میں نے لکھ لیا ہے اور چند سپارے بھی اِسی طرزِ کتابت پر الگ الگ میرے ہاتھ کے لکھے ہوئے طبع ہو گئے ہیں۔ پیر منظور محمد

## وصیّت

اِس قاعدہ کی نسبت میں اِس جگہ دو باتوں کی وصیّت کرتا ہوں۔ اوّل یہ کہ چونکہ اِس قاعدہ کے مفید ہونے میں کتابت کو بھی بڑا دخل ہے۔ اس لئے میرے بعد اس کی سب سے آخری ایڈیشن کا بلاک بنوایا جائے یا وہ کاتب لکھے جس کو میں نے اِسکا لکھنا سکھا دیا ہو۔ ورنہ ناواقف کاتب سے لکھوا کر اِس قاعدہ کے مفید ہونے میں خلل نہ ڈالا جائے چونکہ اس کی کتابت میں بہت سی باتوں کا خیال رکھنا پڑتا ہے۔ اس لئے ہمیشہ اسکو مَیں اپنے ہاتھ سے ہی لکھتا ہوں۔ دوسری بات یہ ہے کہ اِس قاعدہ میں کوئی ترمیم اور اصلاح نہ کی جائے۔ کیونکہ اس کی ہر ایک بات حکمت اور تجربہ پر مبنی ہے خواہ کوئی بات سمجھ میں نہ بھی آئے تب بھی دخل نہ دیں۔ یہ بھی واضح ہو کہ اِس وصیّت سے میرا یہ مطلب نہیں کہ میرے بعد عام طور پر ہر ایک کو یہ قاعدہ چھاپنے کی اجازت ہے بلکہ اِس قاعدہ کی رجسٹری ہو چکی ہے۔

پیر منظور محمد از قادیان

# تازہ شہادتیں

(۱) جناب مولوی فضل الدین صاحب از سیگون علاقہ فرانس سے تحریر فرماتے ہیں۔ ''جزاک اللہ خیرًا۔ آپ کے قاعدہ مبارک یسّر نا القرآن سے بندہ کے شاگردوں نے بیحد فائدہ اُٹھایا ہے ایک شاگرد کو مَیں نے تین ماہ سات دن تک قاعدہ مبارک یسر نا القرآن پر تعلیم دی تھی۔ پھر میں نے قرآن شریف آپ کا ارسال کردہ دو ۲ ماہ گیارہ دن کو ختم کرایا جو کہ اس قاعدہ مبارک کے زور سے میرے شاگردوں میں بیحد لیاقت پیدا ہوگئی تھی۔ دوسرے میرے ایک شاگرد نے ایک ماہ چھ دن کو قاعدہ ختم کیا۔ پھر عرصہ تین ماہ اٹھائیس دن کو قرآن شریف ختم کرلیا ہے۔ اور پھر تیسرے میرے شاگرد نے آج بتاریخ ۲/۳ ۲۲ کو چار ماہ کے عرصہ میں قرآن شریف ختم کرلیا ہے اور خدا کے فضل سے اس وقت میرے شاگردوں میں بہت خوشی اور عید پھیل گئی ہے۔ چونکہ اس وقت میرے پاس ۳۷ شاگرد تعلیم پاتے ہیں اور میں یہ امید کرتا ہوں کہ اس سے بھی جلدی کے عرصہ میں قرآن شریف ختم کر سکتے ہیں۔ اور میرے سب شاگرد آپ کے قاعدہ مبارک یسر نا القرآن پر تعلیم پاتے ہیں۔ جب میں قاعدہ بغدادیہ کے پرانے طریقہ کے موافق تعلیم دیتا تھا تو اس وقت شاگردوں کے ساتھ نہایت دردسری ہوتی تھی اور بہت محنت کرنی پڑتی تھی جو کہ عرصہ ایک سال سے زائد ہو جاتا تھا مگر شاگردوں کو وہ لیاقت نہ حاصل ہوتی تھی جو کہ اس قاعدہ مبارک پر تعلیم دینے سے عرصہ دو ماہ کو ہو جاتی ہے اور کمترین از حد ممنون احسان ہے کہ آپ جناب پر فیاض نے خلق خدا اُمّتِ محمدیہ کو یہ صراط المستقیم بتلادی ہے اس کا اجر خداوند کریم پر ہے اور ہم سب ہر صبح و مسا یہی دعا کرتے ہیں کہ اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ مصنّف صاحب کو بمع جملہ مسلمین کلمہ گویان کو جنت النعیم عطا کرے آمین۔ ثم آمین۔ والحمد للہ رب العالمین'' (۲) جناب سیّد محمدؐ ابراہیم صاحب ہیڈ ماسٹر اُردو گرل اسکول چاندوڑ، ضلع ناسک سے تحریر فرماتے ہیں۔ ''آپ نے قاعدۂ یسّر نا القرآن اور اسی طرز کا قرآن مجید شائع کر کے مسلمانوں پر بڑا احسان کیا ہے واقعی معمولی اردوخوان آپ کے قاعدہ کو پڑھ کر قرآن شریف بغیر استاد کے بھی صحیح پڑھ سکتا ہے اور بچّے بچّیاں بھی استاد کی چند دنوں کی محنت سے بہت جلد قرآن مجید ختم کر لیتی ہیں۔ خدائے پاک آپ کو اجر عظیم عطا فرمائے۔ آمین۔'' (۳) جناب ڈاکٹر محی الدین صاحب دندان ساز مین بازار روڈ نارتھ ارکاٹ نیلور سے تحریر فرماتے ہیں۔ ''یسّر نا القرآن میری نظر سے گزرا اس کی تعریف کے لائق کوئی لفظ نظر نہیں آتے بالکل لاثانی قاعدہ ہے۔'' (۴) جناب سجّاد حسین صاحب ابن ملا رحم علی صاحب جبلپوری دھوراجی مدرسہ طبّیہ سے تحریر فرماتے ہیں۔ ''آپ کے قاعدہ یسّر نا القرآن کی تنظیم و ترتیب بے حد قابل تعریف ہے طلبہ پر اس کی تعلیم کا اثر اس قدر پڑتا ہے کہ سامعین پر ایک معجزہ سا معلوم ہوتا ہے میں ۳۴ برس سے مدرسے پر مامور ہوں مگر اب چند روز سے یسّر نا القرآن کے موافق تعلیم دینے سے میں اپنی تعلیم و تدریس کا اب اچھی طرح سے حظ اٹھا رہا ہوں جزاک اللہ افضل الجزاء۔'' (۵) جناب حافظ حبیب الرحمٰن صاحب صدر مدرس مدرسہ اسلامیہ مقام ناتھ دوارہ سے تحریر فرماتے ہیں۔ ''قواعد خورد و کلاں دیگر قرآن عظیم جو یسّر نا القرآن کے نام سے مفید ہیں۔ اس میں شک نہیں بلکہ بلا مبالغہ یہ گذارش کیا جاتا ہے آپ نے کُند ذہن بچّوں کے ذہن میں تعلیم نیک کی روح ہمیشہ کو قائم کی۔ خدا اس کا اجر آپ کو عطا کرے'' (۶) جناب لفٹننٹ عبدالوہاب صاحب جاور پیٹ میسولی پٹم، ضلع کشنا سے تحریر فرماتے ہیں۔ ''گذشتہ سال میں نے چند قرآن شریف اور تھوڑے قاعدہ یسر نا القرآن حصّہ اوّل اور مکمل آپ سے منگوایا تھا جس سے میرے بچّے اور میرے دوستوں کے بچّوں نے بہت فائدہ اُٹھایا۔ قاعدہ ختم کرنے کے بعد قرآن شریف بہت آسانی سے پڑھ سکتے ہیں اور بندہ بھی ان کو بڑی قدر سے دیکھتا ہے اور میرے پاس کوئی الفاظ نہیں جو آپ کا شکریہ ادا کروں۔

جزاک اللہ۔'' (۷) جناب فوقانی صاحب نیموی ڈاک خانہ نگرنہسہ ضلع پٹنہ سے تحریر فرماتے ہیں:۔''میں اہلسنت والجماعت کے حنفی مذہب کا آدمی ہوں آپ کی کتاب یسّر ناالقرآن کچھ عرصہ ہوا کہ نظر سے گذری واقعی آپ نے نہایت جانفشانی وعرق ریزی سے بچّوں اور بڑوں کے لئے قواعد جمع کر کے نہایت مفید کتاب تالیف کی ہے نیز اس کی کتابت میں یہ بڑی خوبی رکھی ہے کہ حروف تہجی کے اعراب اپنے اپنے مقام ہی پر لکھے گئے ہیں جن لوگوں نے آپ کے مطبع کی قرآن مجید اور یسّر ناالقرآن دیکھا فریفتہ ہو گئے اور بے ساختہ آپ کی محنت دیکھ کر دل سے دعائیں دیتے ہیں اللہ تعالیٰ آپ کی اِس محنت شاقہ کے صلے میں دارین میں جزائے خیر عطا فرمائے اِنَّ اللّٰہَ لَا یُضِیْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِیْنَ ○ افسوس کہ اِس وقت کچھ ایسے دغا باز لوگ پیدا ہوئے ہیں کہ جب کوئی خون جگر کھا کر پبلک کے لئے محنت کر کے کوئی مفید کتاب تالیف کرتا ہے اور باوجود اس کے کہ مولّف رجسٹری کرا لیتا ہے اور اجازت بھی نہیں دیتا تاہم مفلس دماغ شخص سرقہ بازی کر کے مضامین اُلٹ پھیر کر کچھ گھٹا بڑھا کر مؤلف کی محنت وریاض کو خاک میں ملا دیتے ہیں اور پبلک کو دھوکہ دے کر عذاب آخرت خریدتے ہیں حال ہی میں بازار سے کتاب یسّر ناالقرآن نام لے کر یہاں منگوائی گئی دیکھا جاتا ہے تو جعلی غیر امتیازی اعراب کا یسّر ناالقرآن ہے اصل سے ملایا گیا تو دوسرے صاحب کا نام ہے جنہوں نے سرقہ اور پبلک کو دھوکہ دے کر عذاب آخرت خرید کی ہے سخت دل کو غصّہ اور صدمہ ہوا یہ آپ نے خوب دانشمندانہ کارروائی کی ہے کہ قرآن مجید غیر مترجم چھاپا ہے تاکہ اسلام کا ہر ایک فرقہ بوجہ خوبی کتابت بلا تامل خرید کرے۔ اخبار الجمعیۃ ماہ دسمبر ۱۹۲۵ء میں آپ کی کتاب یسّر ناالقرآن کے متعلق فتوٰی پوچھا گیا ہے کہ پڑھانا اس کا جائز ہے کہ نہیں مفتی صاحب نے کچھ کلام کر کے اس کے پڑھنے میں مباح کا فتوٰی دے دیا ہے اور یہ صحیح فتوٰی معلوم ہوتا ہے اس لئے کہ قواعد کو عقائد سے کیا تعلق'' (۸) جناب (آغا) فضل الرحمٰن خان صاحب لودھی بمقام رام نگر ضلع اودھم پور (ریاست جموں) سے تحریر فرماتے ہیں:۔''واقعی قاعدہ یسّر ناالقرآن بچّوں کے لئے نعمتِ غیر مترقبہ ثابت ہوا ہے جو کام کہ برسوں میں ختم ہوتا تھا اب ہفتوں میں انجام کو پہنچ جاتا ہے قاعدہ ہٰذا کی جس قدر بھی تعریف کی جاوے مے زیبد۔ قرآن شریف کی کوئی مشکل باقی نہیں رہی جو اس میں درج نہ ہو اور ہر مشکل کو نئے پہلو سے بتدریج درج کر کے اپنی حسن لیاقت سے نہایت آسان کر دیا ہے میں نے اپنی بیوی کو ایک ماہ کے قلیل عرصہ میں پڑھایا اب وہ قرآن شریف آزادانہ طور پر بغیر کسی روکاوٹ کے پڑھ رہی ہے اور بچّوں کو یہی قاعدہ پڑھا رہی ہے۔ مصنّف کی عرق ریزی قابل داد ہے اگرچہ خواجہ حسن نظامی صاحب دہلوی نے بھی ایک قاعدہ دو حصوں میں تصنیف فرمایا ہے اور وہ بھی بہت عمدہ طرز جدید کا نورٌ علیٰ نور ہے لیکن نہیں یہ کچھ اور ہی چیز ہے وہ اس کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔ اللہ تعالیٰ مصنّف کو (جو کہ اس نے نو آموز ناخواندوں پر احسان فرمایا ہے) اجرِ عظیم عطا فرماوے'' (۹) جناب دلخوش محبوب صاحب ہیڈ ماسٹر مدرسۂ نسواں اننت پور سے تحریر فرماتے ہیں:۔''آپ کا قاعدہ یسّر ناالقرآن دیکھا چار ماہ کے عرصہ میں طالب العلم قرآن شریف ختم کر سکتا ہے۔ آپ کی تعریف اور شکر یہ ادا کر نہیں سکتا کیونکہ تادم زیست آپ کی تعریف اور شکریہ ادا کرتا رہوں تو بھی کم ہے اس قاعدہ کو زود اثر بلکہ جادو اثر کرنے والا کہنا بجا ہے'' (۱۰) جناب سید شبیر شاہ صاحب سٹی اسٹیشن کراچی مقام کیماڑی بندر کراچی مسجد پیر حاجی غائب سے تحریر فرماتے ہیں:۔''آپ کو مبارک ہو کہ آپ کے تصنیف شدہ قاعدہ یسّر ناالقرآن سے عوام الناس کہن ومہن خضری فیض اٹھا رہے ہیں چونکہ اس دعا گو نے عرصہ سات آٹھ سال اس قاعدہ کی فیاضی سے کئی بچّوں اور معمّر انسانوں کی تعلیم کی اور ہر ایک شخص عرصہ قلیل میں فیضیاب ہوا۔ اللہ تعالیٰ آپ کی ذات کو بایں ہماں فیض رسانی سلامت باکرامت رکھے آخری وقت خاتمہ باایمان کرے۔ آمین ثم آمین۔'' (۱۱) جناب مولوی بشیر احمد صاحب مدرس مدرسہ بدریہ پالن پور اسٹیٹ سے تحریر فرماتے ہیں:۔''قاعدے یسّر ناالقرآن مع قرآن مجید

موصول ہوئے واقعی نہایت عجیب وغریب قاعدے ہیں گو آجکل بعض اہل مطابع آپ کے قاعدہ کی نقل اُتار کر شائع کر رہے ہیں مگر ع چہ نسبت خاک را بہ عالمِ پاک کے مصداق ہوتے ہیں۔ مَیں نے اپنے مدرسہ میں جب سے آپ کے قاعدہ کا اجرا کیا ہے غالباً ۶۔۷ ماہ سے زائد نہیں ہوئے پندرہ بچّوں کو قرآن مجید ختم کرا دیا ہے اور عنقریب اسی قدر بچّے ختم کرنے والے ہیں اللہ تعالیٰ آپ کو اجرِ عظیم عطا فرمائے۔ آپ نے قوم پر بڑا احسان فرمایا ہے اگر چہ یہاں پر چند آدمیوں نے صرف اس وجہ سے اس قاعدہ کو بہ نظرِ استحسان نہیں دیکھا کہ قاعدہ یسّرنا القرآن کے مصنّف مدظلہٗ قادیان کے رہنے والے ہیں مگر میں نے اور ہمارے مدرسہ کے مہتمم صاحب قبلہ نے اس کی قطعی پروانہ کرتے ہوئے مدرسہ میں اس کا اجرا کر ہی دیا اور دیگر مدارس کی نسبت کوشش کی جارہی ہے کہ جلد از جلد وہاں بھی اس کا نفاذ کر دیا جاوے‘‘ (۱۲) جناب محمد عبدالرحمٰن صاحب ہیڈ ماسٹر ریلوے انڈین سکول این جی ایس آر منماڑ سے تحریر فرماتے ہیں:۔ آپ کے قاعدے قرآن مجید جلد سکھانے میں بہت مفید ثابت ہوئے ہیں اس لئے اس مدرسہ میں بھی انہی قاعدوں کو رائج کرنے کا ارادہ ہے۔‘‘ (۱۳) جناب ہیڈ ماسٹر صاحب مسلم جاٹ اسکول اسارا ضلع میرٹھ سے تحریر فرماتے ہیں:۔ ’’میں نے آپ کا تالیف کردہ قاعدہ میرٹھ میں دیکھا طبیعت بہت خوش ہوئی۔ واقعی آپ کا قاعدہ اسم با مسمّٰی ہے۔‘‘ (۱۴) جناب امیر الحسن صاحب نائب رجسٹرار قانون گو تحصیل و ڈاک خانہ چندولی ضلع بنارس سے تحریر فرماتے ہیں:۔ ’’قاعدہ یسّرنا القرآن آپ کے دفتر سے منگا چکا ہوں جس سے بچّوں کو بیحد فائدہ ہو رہا ہے۔‘‘ (۱۵) جناب قاضی حافظ محمد حمایت علی صاحب ہیڈ ماسٹر رام گڑھ۔ برمکان نظیر احمد خاں صاحب محکمہ زراعتی مقام ڈیرہ غازی خان۔ نوک والا کھوہ سے تحریر فرماتے ہیں:۔ ’’میں نے پہلے بھی آپ سے بذریعہ وی پی مبلغ ۹ روپے ۱۴ر کے قاعدے و قرآن شریف قصبہ رام گڈھ میں منگوائے تھے وہ طلباء کو نہایت ہی پسند ہوئے اور ترقی کے ساتھ کامیابی حاصل کر رہے ہیں۔‘‘ (۱۶) جناب اللہ دتا صاحب ہیڈ ماسٹر مڈل سکول کلو یا ڈاک خانہ فتو وال براہ جانی والہ ضلع لائلپور سے تحریر فرماتے ہیں:۔ ’’آپ کا قاعدہ مقبول عام ہوا ہے۔‘‘ (۱۷) جناب عبدالرحمٰن صاحب ولد مولوی شیخ احمد صاحب دھرم کوٹ رندھاوا ڈاکخانہ خاص ضلع گورداسپور سے تحریر فرماتے ہیں:۔ ’’میری زبان قاصر ہے کہ قاعدۂ یسّرنا القرآن کے متعلق اوصاف لکھ کر آپ کے پیش کروں یہ قاعدۂ پاک ایک معجزہ کا کام دے رہا ہے بلکہ یہ قاعدہ مبارک آپ کے واسطے باعثِ نجات ہے۔‘‘ (۱۸) جناب وزیر محمد صاحب وکیل عدالتہائے ریاست جہالا وار مقام چھاؤنی جہالا وار۔ راجپوتانہ سے تحریر فرماتے ہیں۔ ’’واقعی قاعدہ طالب علموں کے لئے زیادہ مفید اور آسانی بخش ہے میری خواہش ہے کہ مقامی مکتبوں میں اس کا رواج ہو جاوے‘‘ (۱۹) جناب رحمت علی صاحب ذاکر منڈی تاندلیانوالہ ضلع لائلپور سے تحریر فرماتے ہیں:۔ ’’آپ نے جو قاعدہ یسّرنا القرآن لکھا ہے یہ بے مثل ہے ابھی تک اور نہ کسی نے لکھا ہے اور نہ کوئی لکھے گا اس جگہ بہت سے لڑکے پڑھ کر قرآن شریف پڑھنے لگ گئے ہیں۔‘‘ (۲۰) جناب خدیجہ خاتون صاحبہ معرفت جناب سید نصیر الدین حیدر صاحب ڈپٹی کلکٹر میرٹھ سے تحریر فرماتی ہیں ’’آپ کا یہ قاعدہ بہت ہی اچھا ہے ہمارا بارہا آزمایا ہوا ہے اس کے پڑھنے سے بچّے بہت جلدی چل نکلتے ہیں اس میں پڑھانے و سمجھانے کے طریقے بہت ہی اچھی طرح تحریر کئے گئے ہیں‘‘ (۲۱) جناب سیّد محمود شبّیر صاحب لودی کٹرہ پٹنہ سٹی سے تحریر فرماتے ہیں:۔ ’’یسّرنا القرآن‘‘ کی تحریک سے آپ نے بچّوں کا اتنا وقت بچایا ہے جس کا بیان احاطہ تحریر سے باہر ہے۔ اگر سب وقتوں کو جوڑا جائے تو قومی تعلیم کی تحریک قومی نقطہ خیال سے صدیوں آگے بڑھ گئی بچّوں کی ساری پریشانی دور ہو گئی۔‘‘ (۲۲) جناب محمد اسماعیل صاحب ہیڈ ماسٹر لوئر مڈل اسکول چیلیانوالہ تحصیل پھالیہ ضلع گجرات سے تحریر فرماتے ہیں:۔ ’’بندہ آپ کے تصنیف کردہ قاعدۂ یسّرنا القرآن کی کامیابی پر مبارک باد عرض کرتا ہے میں اس طریقے کا از حد مدّاح ہوں خدا آپ کو جزائے خیر

دے۔“ (۲۳) جناب عبداللطیف صاحب ہیڈ منشی آف ہائی اسکول مارچ ہلّی میسور سے تحریر فرماتے ہیں:۔” آجتک میرے طلباء کو بجز قاعدۂ یسّر نا القرآن کے کوئی قاعدہ پڑھانا پسند نہیں کرتا اور جتنا کہ معلومات کا آسان طریقہ اس میں بچّوں کو بتلایا گیا ہے۔ میں دوسرے قاعدوں میں یہ بات کم دیکھا۔ اب میرے طلباء کو خود بخود قرآن مجید پڑھنے کی قابلیت پیدا ہوگئی ہے۔“ (۲۴) جناب حافظ عبدالمجید صاحب پیش امام کسیرونکی مسجد شہر اندور سے تحریر فرماتے ہیں:۔” جناب قاعدہ یسّر نا القرآن کی کیا تعریف کی جائے۔ لاثانی ہے۔ کیا تعریف کروں یہاں پر جو دیکھتا ہے تعجب کی نظروں سے دیکھتا ہے۔ ماشاء اللہ بہت اچھا ہے۔“ (۲۵) جناب حافظ عبدالغفور صاحب مدرسہ تعلیم القرآن دہلی محلہ کشن گنج سے تحریر فرماتے ہیں:۔” واقعی جیسے آپ نے قاعدے لکھے ہیں تعریف نہیں ہوسکتی عرصہ ۲ دوسال سے آپ کے قاعدے پڑھا رہا ہوں بہت لڑکے کامیاب ہوئے“ (۲۶) جناب سید عنایت ولی صاحب شاکر مدرس مدرسہ چک نمبر ۶۱۵ گ ب ڈاکخانہ گرڑھ تحصیل سمندری ضلع لائلپور سے تحریر فرماتے ہیں:۔” آپ کا قاعدہ یسر نا القرآن بندہ کی نظر سے گذرا جس کے پڑھنے سے بیشمار خوشی نصیب ہوئی بندہ اسکو بڑی قدر سے دیکھتا ہے اور حضور کے حق میں ہزار ہزار دعائیں دیتا ہے۔ کیونکہ اس نعمتِ عظمٰی کا ناگہاں ظاہر ہونا قرآن شریف کے علم کے طلبگاروں کے لئے خوش قسمتی کا باعث ہے اس کی خوبی کی کہاتنک تعریف کروں صرف اتنا کہتا ہوں کہ خدا اس کے مصنّف کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ بندہ نے اس قاعدہ کے ذریعے ابھی صرف چند ایک طلباء کو جو کہ بالکل کم عمر بھی ہیں قلیل عرصہ میں قرآن شریف ختم کروا دیا ہے جن کے والدین میرے اور آپ کے حق میں دعا گو ہیں۔“ (۲۷) جناب سید عبدالسلام صاحب مقام کڈلور ضلع اولڈٹون سے تحریر فرماتے ہیں:۔” مدرسہ خلافت میں ایک سال رہ کے ۱۵۰ ان پڑھ کُند ذہنوں کو پانچ چھ سال کے بچّوں کو آپ کے قاعدہ یسّر نا القرآن کی برکت سے قرآن شریف چھ سات آٹھ دس باراں مہینوں میں قرآن شریف ختم کرایا۔“ (۲۸) جناب احمد حسین صاحب وکیل عدالت ضلع رائچور ملک نظام دکن سے تحریر فرماتے ہیں:۔” قاعدہ یسّر نا القرآن اس ایک ماہ کے عرصہ میں بچّے بلا تکلّف نصف سے زائد پڑھ چکے ہیں اِس وقت یہاں ساٹھ لڑکے ۲۵ لڑکیاں اسی قاعدہ کے موافق تعلیم پا رہی ہیں جیسا کہ قاعدۂ بغدادی میں بچّوں کو رٹنے کا موقع ملتا ہے اس قاعدۂ یسّر نا القرآن میں رٹنے کا موقع نہیں ملتا بچّہ کو پڑھنے میں دقتیں پیش نہیں آتیں آسانی سے بچّے کے ذہن نشین ہو جاتی ہیں روزانہ ترقی ہوتی ہے“ (۲۹) جناب رانہ محمد یار خان صاحب چاچڑ۔ ضلع شاہ پور سے تحریر فرماتے ہیں:۔” قاعدہ یسر نا القرآن کو دیکھتے ہی بندہ ہزار جان شیدا ہوگیا۔ صد آفرین و تحسین ایسے مصنّف کو جس نے قرآن شریف جیسے بحرِ عمیق کی پیچیدگیوں۔ موجوں۔ باریکیوں اور معمّات کو حل کر کے اس میں بھر دیا۔ خدائے تبارک و تعالیٰ ثواب دارین مصنّف کو عطا فرماوے۔“ (۳۰) جناب حافظ سیّد ممتاز علی صاحب پیش امام و مدرس مدرسہ فلاح و تعلیم مسلمین ریاست کھیرا گڈھ براہ ڈونگر گڈھ بی این آر سے تحریر فرماتے ہیں:” آپ کے کارخانہ سے ہمارے یہاں کے سیکرٹری صاحب نے ۶ قاعدہ یسّر نا القرآن منگوایا تھا واقعی وہ عجیب بے بہا دولت ہے جو مسلمانوں کے حق میں گویا گڑا ہوا خزانہ دستیاب ہوئی ہے۔“ (۳۱) جناب عبدالرزاق شریف صاحب ہندی اسکول ماسٹر واسند وڈی۔ ملونی میسور سے تحریر فرماتے ہیں:۔” آپ کے مطبع سے جو تین عدد یسّر نا القرآن منگایا تھا بہت پسند ہوئے اور آجکو دو ماہ کا عرصہ ہوتا ہے لڑکے اچھا پڑھ رہے ہیں کوئی صاحب یہ مقولہ کہد یئے کہ بوڑھے طوطے نہیں پڑھتے اور پُختی ڈالی نہیں خمتی ۔ آئیں اور دیکھیں کہ وہی بُوڑھے طوطے پڑھ رہے ہیں یا نہیں اور پُختی ڈالی خمی ہے یا نہیں کس بات سے وہ بھی سن لیں۔ اس یسر نا القرآن کے باعث یہ بات ہوئی ہے وہ صاحب اپنا مقولہ واپس لے لیں اور روبرو آکر آزمائش کر لیں اگر یہ تحریر غلط ہو تو بندہ سے جرمانہ بابت جو چاہیں لے لیں“

اس سے زیادہ شہادتیں درج کرنیکی اس جگہ گنجائش نہیں